حمزہ کی صورت وزور دیکھکر عاشق ہوگئے تھے جب تو زیر ہوتے ہی مسلمان ہوے یہ کہتا ہوا
چلا سامنے آکر للکارا او محیط خبردار کہان جاتا ہی منتظم ہنگام جادو محیط نے جو ہنگام کو آتے
ہوئے دیکھا کہا آئیے آپ کی بھی قضا آئی ہے ہنگام نے چاہا کلائی پکڑلون محیط نے ایک طمانچہ
مارا تڑاقے کی آواز ہوئی ہنگام کے عارض پر عارضہ ہوا منھ سوج گیا ہنگام نے چاہا پلٹ پڑون
محیط نے اکھڑ ماری دھم سے گرا اٹھنے کا قصد کیا جست کرکے چھاتی پر سوار ہوا کہا اب مسلمان
ہونے مین کیا دیر ہے ہنگام نے کہا لاکھ جان میری خداوند جوگی جیپال پر نثار ہی ایسا جاگتی جوت
کا خداوند کہ جسنے چولا تبدیل کیا کرامتین اب تک باقی ہین ایسے خداوند کو چھوڑدون محیط جھلاکر
اٹھا ایک پاؤنکو دونون پاؤن سے دبایا ایک پاؤن کو پکڑکے جھٹکا مارا طرف مغرور کے
پھینکدیا اندھیرا ہوگیا سنگباری و برفباری ہوئی آواز آئی کشتی مرا نام مین ہنگام جادو بود
مغرور سمت جھلا گئی گورے محیط پر مارے محیط نے آواز دی او ملعون یہ جو تیرے حمایتی لڑتے
ہین انکو بٹھا مقابلے مین مردان عالم کے آ تیرا ابھی یہی حال کرون مغرور جھومتا ہوا چلا ماہ رخسار
و لالہ عذار نے سحر کی بوچھار کردی مغرور کو روکنا دشوار ہوگیا مغرور نے جھلاکر ایک دستک دی
پکارا اٹھا یا خداوند جوگی جیپال مشہور پنجہ کش کو بھیجے محیط نے بڑا صدمہ پہونچایا پہلو سے
آواز آئی حاضر کیا ارشاد ہوتا ہی شب نے دیکھا ایک زنگی سیاہ رو تیرہ درون تو ہی تن قوی من
بدصورت تیغہ ہاتھ مین لیے ہوے مغرور نے اشارہ کیا محیط کو مارلے وہ زنگی محیط پر جا پڑا
آپسمین تلوار چلنے لگی ہر مرتبہ محیط چاہتا ہی کلائی پر ہاتھ ڈالدون ممکن نہین ہوتا محیط نے
زنگی کی گردن پر ہاتھ ڈالا جھٹک کر زنگی نے حرز ہیکل پر جھٹکا مارا ریشمی ڈورا توڑ لیا محیط کو
چھوڑکر بھاگا مغرور جادو نے تکبیر کی آواز دی دونون ہاتھون سے لالہ عذار و ماہ رخسار
کے سحر دفع کر رہا ہی محیط کے پاؤن زمین نے تھام لیے محیط نے بیقرار ہوکر آواز دی ای
آقاے نامدار غلام کو بچائیے پاؤن میرے زمین نے تھام لیے حرز ہیکل یہ سیہ رو لیے جاتا
ہی صاحبقران ساحرون سے لڑ رہے تھے آواز جو محیط کی کان مین پہونچی بیقرار ہوگئے
پلٹ کر دیکھا محیط ایک مقام پر گھرا ہی ساحرون کے نیزے پڑرہے ہین تمام جسم فوارہ بنا ہوا
زنگی حرز ہیکل لیے جاتا ہی وہین سے نعرہ کیا او سیاہ رو تیرہ درون تیغہ پکڑکر سد راہ ہوے
برابر زنگی کے تو پہونچ گئے تھے اسم اعظم جو بہ آواز بلند پڑھا زنگی کے بدن مین آگ لگ گئی
مثل ہیزم خشک جلنے لگا امیر نے بڑھکر حرز ہیکل لی قریب محیط کے آئے حرز ہیکل گلے مین
پہنادی محیط کے پاؤن زمین سے چھوٹے صاحبقران پر ساحرون نے ہلہ کیا ماہ رخسار
و لالہ عذار نے اپنے دو چیلے بھاڑکر مغرور پر پھینکے لکہ ہاے ابر اسپر گرے چاہتا تھا
تڑپون لکہ ہاے ابر کو توڑدون کہ محیط برابر پہونچا جو ساحر بیچ مین آیا اسکو مارا مغرور
نے جو دیکھا محیط ببرے قریب آگیا ماہ رخسار و لالہ عذار کے سحر نے بھی ترقی کی گلے
ابر سرخ و سبز کے سر پہ لہرا رہے ہین تیر برستے ہین ہزارون ساحر برف سے ٹھنڈے ہوے
میدان تنگ آگ برسی کہ نخل جلنے لگے محیط پر مغرور نے ہاتھ تلوار کا مارا محیط نے

تلوار کو تلوار پر روکا اُٹھا و سے سے ہاتھ نکال کے وار کیا مغرور نے سپر کو چہرے کی پناہ کیا محیط
کی تلوار تڑپ کے گری حمزہ سکل کو بھی جنبش ہوئی سپر کے دو ٹکڑے ہوئے تلوار جو گری تاج کٹا تا د وابرو
تیغہ پہونچا مغرور نے ایک چیخ ماری اپنے کو زمین پر گرا دیا لالہ عذار و ماہ رخسار چلین کہ اسکو
پکڑلین مغرور مردود دھوان بنکر بلند ہوا امیر نے تیر مارا اُس خطاکار کا پانون بھی زخمی ہوا استاد
بنکر آواز دی یارو ہٹ آؤ وقت شکست ہے بھاگنے کا بندوبست ہو لاکھون ساحر طائران ہوائی بنکر
اسکے پیچھے چلے مغرور یہ کہتا ہوا نکلگیا یہ آواز دی کہ او حمزہ ہوشیار رہنا حیرت پر میری جان
جاتی ہے ضرور آسپے معشوق کو لونگا ایک مسلمان کو زندہ نہ چھوڑونگا جب ساحرون نے دیکھا
کہ شہنشاہ بنگالہ بھاگ گئے ماہ رخسار نے بڑھکر آواز دی اے تم لوگ کیون اپنی جان دیتے
ہو صاحبقران زمان کی اطاعت کرو ہزارون جادوگر جادورین ہلانے لگے الامان الامان کی
آواز دیتے تھے بعضون نے گھانس منہ مین دبائی آواز دیتے تھے کہ آپ کی گؤ ہین صاحبقران
نے ہاتھ روکا ملکہ ماہ رخسار سب ساحرون کو لیکر آئین ساٹھ ستر ہزار ساحر مطیع ہوئے اُسی صحرا
پر آشوب مین بارگاہ استادہ ہوئی خواجہ نے آگر نذر فتح دکھائی امیر نے ہاتھ بڑھایا کہ نذر لین عمرو
نے ہاتھ ہٹا لیا کہا بس زبان سے قبول کیجیے یہ غریبون کی رقم ہے ہاتھ نہ لگائیے ماہ رخسار و
لالہ عذار نے بھی نذرین دین صاحبقران نے بہ خلعت سرفراز کیا خواجہ عمرو نے ان دونون
شاہزادیون کا حال بیان کیا صاحبقران نے فرمایا ساٹھ ستر ہزار ساحر جو مطیع ہوئے ہین
یہ بھی خدمت مین ملکہ ماہ رخسار و ملکہ لالہ عذار کی حاضر رہین دونون شاہزادیون نے
شکریہ صاحبقران ادا کیا امیر سب کو ساتھ لیے ہوے بارگاہ آسمان جاہ مین آئے صحبت
عیش و نشاط آراستہ ہوئی صاحبقران نے فرمایا خواجہ تمھارے گانے کی ملکہ ماہ رخسار
بہت مشتاق ہین کچھ گائیے جب صاحبقران نے بہت فرمایا خواجہ عمرو نے زنبیل سے نے
نکالی سامنے صاحبقران کے یہ اشعار عاشقانہ شروع کیے نظم

سرو عاشق ہوگیا اُس غیرت شمشاد کا
غل مچایا قمریون نے بھی مبارکباد کا

دیکھتا ہون اپنے خون آلودہ خنجر کی بہار
خنجر قاتل مجھے آئینہ ہے فولاد کا

الفت ابرو مین کھینچا ہے یہ ماتھے پر الف
ڈھیر بھی ہو سرو کے سائے مین مجھ آزاد کا

دیکھکر موج ہوا کو کہتے ہین غربت مین ہم
بوریا اُڑتا ہے اپنے خانۂ برباد کا

جائے قاصد وہ پری بھیجے اگر پیک صبا
ٹوٹنا ملجائے میرے خانۂ برباد کا

عشق دل مین ہے نہ دل سینے مین داغون کے سوا
ان چراغون سے نشان ہے خانہ آباد کا

کوئی غنچہ ہے کوئی گل ہے کوئی پژمردہ ہے
دیکھتے ہین ہم تماشا گلشن ایجاد کا

کھینچتا ہے جو ترے رخسار تابان کی شبیہ
شمع روشن بنگیا ہے موقلم بہزاد کا

قید ہوتے ہی ہوا فارغ ہین قید زیست سے
کام نکلا ہے جنون حداد سے حداد کا

محو عشق ایسا ہون کرتے ہین اگر اعدا بھی ظلم
شبہ ہوتا ہے مجھے محبوب کی بیداد کا

کوے جانان سے نکلجاتے ہین وحشت مین ہم
بیڑیان ڈالین بڑا احسان ہے حداد کا

شرم سے پوشیدہ رکھتے ہین پریزاد آپ کو
چاک ہین دل خوش قدون کے رشک قد یار سے
خندۂ دندان نما جز زخم کاری ہی محال
عاشق و معشوق ہین دام محبت مین اسیر
رہگذر ہو یہ اگیرون کی گرفتاری کو دام
عاشق جانباز کا ضائع نہین جاتا ہی خون
بلبلین کیا گل بھی دیوانے ہین تیرے عشق مین
جو ملے تجھ سے تجھے سمجھون ترا عاشق اسے
باغ سے وحشت ہوئی یاد قد دلدار مین
رنگ عشرت باغ عالم مین نظر آتا نہین
تو نے جو پانی پیا ہی اے بت شیرین دہن
کون سی طرز سخن ہی جو اسے آتی نہین

جیسے آشوب جہان ہی حسن آدم زاد کا
جا ہے دل گویا بغل مین شانہ ہی شمشاد کا
نشانہ ہوتا ہی یونہین اپنے دل ناشاد کا
شل بلبل صید ہی ہر گل مین اس صیاد کا
حلقہ ہائے ہر نقش پا گویا مرے صیاد کا
خسرو شیرین سے پوچھو ماجرا فرہاد کا
خار ہی ہر رگ گل نیشتر فصاد کا
خود فراموشی نشان ہی یار تیری یاد کا
دیو کا سایہ ہوا سایہ مجھے شمشاد کا
گل کو گلچین کا خطر بلبل کو غم صیاد کا
آبخورے مین ہی عالم کوزۂ قناد کا
کیون نہو شاگرد ہی ناسخ ہر اک استاد کا

امیر نے فرمایا اے خواجہ جلد تیاری کرو ہمیں ایک لمحہ شاق ہی ماہ رخسار و لالہ عذار سے کہ اپنے ملک کو تشریف لیجائین ہم اپنے ساتھ ساحر کا رکھنا مناسب نہین جانتے عمرو نے ملکہ ماہ رخسار و ملکہ لالہ عذار سے اشارہ کر دیا کہ صاحبقران سے کہدو کہ ہم نہ جائینگے ہمارے جانے کے بعد چلی آنا دونون نے یہی کہا صاحبقران نے دوسرے دن مع محیط فیلد بطرف طلسم نور افشان کے کوچ کیا حقیر نے اسی مقام پر اس دوسری جلد کو ختم کیا اب تیسری جلد شروع ہوگی ناظرین والا تمکین ملاحظہ فرمائینگے اس تیسری جلد مین داخلہ امیر کا طلسم نور افشان مین ہوگا

قطعہ تاریخ از طبع زاد مصنف طلسم ہذا منشی احمد حسین قمر در صنعت توشیح از سر ہر مصرع یک یک حرف بگیرند تا سنہ ۱۳۱۳ ہجری واضح و لائح شود این صنعت را ناظرین ملاحظہ فرمایند قطعہ

چل اے کلک خوش رنگ مستہ لجام
ملبت دل کو مضمون سے قوت ملی
ہو امید ہی دل سے اے خوش مزاج
قمر آفرین آفرین سب کہین
صنائع بدائع مین ہی بے شمار
ملے مجھکو پھر خلعت مرحبا

کہ جلد دوم کا ہوا اختتام
عجائب غرائب کے مضمون لکھے
ملا ہی جنھین قصہ خوانی کا تاج
قمر عرض کرتا ہی اے منصفو
یہ تاریخ توشیح ہو آشکار
دلم مضطرب گشت اے خوش نہاد

کتاب مضامین جو شائع ہوئی
قمر کی ذہانت کے جھنڈے گڑے
نظارۂ مضامین پر جب کرین
کہ تاریخ کا صاف مضمون ہو
خطا کو چھپائین جو اہل عطا
دکھالے یہ مضمون سے اتحاد

یہ رنگ چمن سے بھی ظاہر ہوا
گل فتنۂ نور افشان کھلا

خاتمۃ الطبع الحمد للہ والمنۃ کہ جلد دوم طلسم فتنۂ نور افشان مصنفۂ شاعر نازک خیال شیرین مقال جناب منشی احمد حسین صاحب قمر مدظلہ مطبع نامی منشی نولکشور واقع لکھنؤ مین بعلو ہمت جناب منشی پراگ نرائن صاحب مالک مطبع بماہ مئی سنہ ۱۸۹۶ء مطابق ماہ ذیقعدہ سنہ ۱۳۱۳ھ بحسن و خوبی طبع ہوئی

